بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

تمام فرقوں کے متحد ہونے کا



# واحد طریقہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## جماعت المسلمین کی دعوت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہمارا حاکم | صرف ایک | یعنی: اللہ تبارک و تعالےٰ | .. اللہ کے سوا کوئی نہیں |
| ہمارا امام | صرف ایک | یعنی: محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم | .. فرقہ وارانہ امام نہیں |
| ہمارا دین | صرف ایک | یعنی: اللہ کا پسند کردہ دین اسلام | .. فرقہ وارانہ مذہب نہیں |
| ہمارا نام | صرف ایک | یعنی: اللہ کا رکھا ہوا نام مسلم | .. فرقہ وارانہ نام نہیں |
| بنیادِ محبت | صرف ایک | یعنی: اللہ تعالےٰ سے تعلق | .. دُنیوی تعلقات نہیں |
| وجہِ افتخار | صرف ایک | یعنی: ایمان باللہ العظیم | .. وطن اور زبان نہیں |

اگر آپ ہماری اس دعوت سے متفق ہیں تو ہمارے ساتھ تعاون فرمائیں۔ تعارفی پمفلٹ مفت طلب فرمائیں۔

جماعت المسلمین

مسجد المسلمین۔ کوثر نیازی کالونی۔ نارتھ ناظم آباد، بلاک جی، کراچی ۳۳

لٹریچر منگوانے کا پتہ:-

(1) مسجد المسلمین کھوکھرا پار ($2\frac{1}{2}$ نمبر) کراچی فون: 4407524

(2) دفتر جماعت المسلمین، میزان چوک بلدیہ پلازہ منزل 3 کمرہ 6-A, کوئٹہ

موبائل 0300-3832173 = 0300-3850485

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# ① ایمان والوں کا نام

اللہ تعالٰی نے فرمایا :-

هُوَ سَمّٰكُمُ الْمُسْلِمِيْنَ (حج - ۷۸) (اے ایمان والو) اللہ تعالیٰ نے تمہارا نام مسلمین رکھا ہے۔

ایمان والوں کا نام رکھ کر اللہ تعالیٰ نے ایمان والوں کو حکم فرمایا :-

وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ○ وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا (آل عمران - ۱۰۲، ۱۰۳)۔

اور (اے ایمان والو) تمہیں ہرگز موت نہ آئے مگر اس حال میں کہ تم مسلم ہو (یعنی ہر وقت مسلم رہو معلوم نہیں موت کب آجائے) اور تم سب متحد ہو کر اللہ تعالیٰ کی رسی (یعنی قرآن وسنت) کو مضبوطی سے پکڑے رہو اور فرقے فرقے نہ بنو۔

اللہ تعالیٰ نے تو ایمان والوں کو حکم فرمایا تھا کہ اے ایمان والو مرتے وقت تک مسلم نام پر متحد رہنا اور اپنے فرقہ وارانہ الگ الگ نام رکھ کر فرقے فرقے نہ بن جانا تو پھر اے ایمان والو تم اپنے فرقہ وارانہ نام اہلحدیث، اہلِ سنّت، دیوبندی، بریلوی، شیعہ، سنّی، وہابی، حنفی، شافعی، مالکی، حنبلی، جعفری، نقشبندی، سہروردی، چشتی، قادری وغیرہ وغیرہ رکھ کر فرقوں میں تقسیم کیوں ہو گئے ہو۔

کیا ان ناموں کا کوئی فرقہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں تھا؟ اگر تھا تو قرآن مجید اور حدیث نبوی سے ثبوت دیں۔ اگر ثبوت نہیں دے سکتے تو پھر ہماری تمام فرقوں سے خیر خواہانہ گزارش ہے کہ اپنے تمام فرقے وارانہ نام ختم کر کے اللہ تعالیٰ کے رکھے ہوئے نام مسلم پر متحد ہو جائیں اور مرتے دم تک مسلم ہی رہیں۔

# ② ایمان والوں کی جماعت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا :-

تَلْزَمُ جَمَاعَةَ الْمُسْلِمِيْنَ ۔ جماعت المسلمین کو لازم پکڑنا۔

اور فرقوں کے متعلق فرمایا تھا :-

فَاعْتَزِلْ تِلْكَ الْفِرَقَ كُلَّهَا ۔ (صحیح بخاری کتاب الفتن وصحیح مسلم کتاب الامارۃ عن حذیفہ رض) تمام فرقوں سے علیحدہ رہنا۔

اس فرمانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تو تمام ناموں کے فرقوں سے علیحدہ ہو کر جماعت المسلمین میں شامل ہونے کا حکم فرمایا تھا تو پھر آپ لوگوں نے جمعیت اہلحدیث، متحدہ اہل حدیث، انجمن اہلحدیث، غرباء اہلحدیث، جماعت اہلسنّت والجماعت، جماعت اسلامی، جمعیت علمائے اسلام، جمعیت طلباء اسلام اور جماعت شیعہ وغیرہ وغیرہ ناموں کی جماعتیں بنا کر اتنے فرقے کیوں بنا ڈالے؟ کیا ان ناموں کی کوئی

جماعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت میں تھی ؟ اگر تھی تو قرآن مجید اور حدیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے ثبوت دیں ؟ اگر ثبوت نہیں دے سکتے تو پھر ہماری ان تمام فرقہ وارانہ ناموں کی جماعتوں سے خیر خواہانہ گزارش ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم فَاعْتَزِلْ تِلْكَ الْفِرَقَ كُلَّهَا (یعنی تمام فرقوں سے علیحدہ ہونا کے) مطابق ان تمام ناموں کی جماعتوں سے علیحدہ ہو کر آپ ہی کے حکم تَلْزَمُ جَمَاعَةَ الْمُسْلِمِيْنَ (یعنی جماعت المسلمین کو لازم پکڑنا) کے مطابق جماعت المسلمین میں شامل ہو کر متحد ہونے کا عملی ثبوت دیں۔

## ③ ایمان والوں کا دین

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے :۔

اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ (آل عمران ۱۹) بے شک اللہ کے نزدیک دین صرف اسلام ہے۔

ایک اور جگہ فرمایا :۔

رَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا (مائدہ ۳) میں نے تمہارے لئے جس دین کو پسند کیا وہ اسلام ہے۔

ان آیتوں سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے تو اپنے ماننے والوں کے لئے ایک دین صرف دینِ اسلام پسند فرمایا تھا تو پھر آپ لوگوں نے مذہب یا مسلک اہلحدیث، مذہب یا مسلک حنفی، شافعی، مالکی حنبلی، جعفری، مذہب سنّی مذہب وہابی وغیرہ وغیرہ یہ مختلف مذاہب یا مسالک بنا کر امّت کو اتنے فرقوں میں تقسیم کیوں کر دیا۔ کیا ان ناموں میں سے کسی بھی نام کا کوئی مذہب یا مسلک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں تھا۔ یا آپ نے اپنے ماننے والوں کو اتنے فرقے بنانے کی اجازت دی تھی ؟ ان کا ثبوت قرآن مجید اور حدیثِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے دیں ؟ اگر ثبوت نہیں دے سکتے تو پھر ہم آپ لوگوں کو متحد ہونے کی خیر خواہانہ دعوت دیتے ہیں کہ یہ سب مذاہب یا مسالک ختم کر کے صرف ایک دین اللہ تعالیٰ کے پسندیدہ دینِ اسلام پر عمل کر کے متحد ہو جائیں۔

## ④ ایمان والوں کی کتاب

اللہ تعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے :۔

اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ (الاعراف ـ ۳)

اس چیز کی پیروی کرو جو تمہارے رب کی طرف سے تمہاری طرف نازل کی گئی ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :۔

اُوْتِيْتُ الْقُرْاٰنَ وَمِثْلَهٗ مَعَهٗ (ابوداؤد، دیا گیا مجھ کو قرآن اور مثل اس کے اس کے ساتھ۔

ابن ماجہ، مشکوٰۃ باب الاعتصام الفصل الثانی عن مقدام بن معدیکرب رضی اللہ عنہ وسندہ صحیح التعلیقات للالبانی علی المشکوٰۃ)۔

اس فرمانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے معلوم ہوا کہ آپ کو قرآن مجید کے ساتھ اس کے مثل ایک اور چیز بھی ملی ہے۔ وہ دوسری چیز کیا ہے جسے آپ نے قرآن مجید کے مثل فرمایا ہے اس کے بارے میں بھی رسول

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود ہی فرمادیا :-

يَاۤ أَيُّهَا النَّاسُ إِنِّي قَدْ تَرَكْتُ فِيكُمْ مَا إِنِ اعْتَصَمْتُمْ بِهِ فَلَنْ تَضِلُّوا أَبَدًا كِتَابَ اللهِ وَسُنَّةَ نَبِيِّهِ

اے لوگو میں تم میں ایسی چیز چھوڑ رہا ہوں کہ اگر تم نے اسے مضبوطی سے پکڑ لیا تو کبھی گمراہ نہیں ہوگے وہ چیز اللہ کی کتاب اور اس کے نبی کی سنت ہے۔

(رواہ الحاکم فی کتاب العلم، المستدرک جزء اول صفحہ ۹۳ وسند حسن التعلیقات للالبانی علی المشکوٰۃ جزء اول صفحہ ۶۶)۔

ان حدیثوں سے معلوم ہوا کہ قرآن مجید اور حدیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل شدہ ہیں۔ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے اس حکم کے مطابق صرف قرآن مجید اور حدیث نبوی کی ہی پیروی کی جائے کیونکہ قرآن مجید اور حدیث نبوی ہی اللہ کی طرف سے نازل شدہ ہیں۔

ہم داعیان اسلام سے خیر خواہانہ طور پر پوچھتے ہیں کہ آپ لوگوں نے قرآن مجید اور حدیث نبوی کے ساتھ فتاویٰ اہلحدیث، فقہ حنفی، فقہ شافعی، فقہ مالکی، فقہ حنبلی، فقہ جعفری وغیرہ وغیرہ ملا کر ایک امت کو اتنے فرقوں میں کیوں تقسیم کر دیا۔ کیا قرآن مجید اور حدیث نبوی کے علاوہ کوئی تیسری چیز رب کی طرف سے نازل ہوئی ہے؟ اگر ہوئی ہے تو ثبوت دیں۔ یقیناً سب فرقے یہ بات کہیں گے کہ کوئی تیسری چیز نہ تو رب کی طرف سے نازل شدہ ہے نہ کوئی فرشتہ لایا نہ کسی نبی نے ہی دی تو پھر ہماری تمام فرقوں کو خیر خواہانہ دعوت ہے کہ یہ تیسری قسم کی سب چیزوں کو چھوڑ کر صرف قرآن مجید اور حدیث نبوی پر خود بھی متحد ہو جائیں اور دوسروں کو بھی اسی کی طرف دعوت اتحاد دیں۔ کیونکہ یہ دونوں چیزیں ہی رب کی طرف سے نازل شدہ ہیں اور اس لئے ان دونوں چیزوں پر ہی اتحاد ہو سکتا ہے۔

تمام فرقوں کے متحد ہونے کا ایک ہی طریقہ ہے وہ یہ کہ سب فرقہ وارانہ نام ختم کر کے اللہ تعالیٰ کا رکھا ہوا نام مسلمین رکھ لیں اور اسی نام سے اپنا تعارف کرائیں تمام فرقہ وارانہ مذاہب کو چھوڑ کر اللہ تعالیٰ کا پسندیدہ دین دینِ اسلام اپنا لیں خود بھی صرف دینِ اسلام پر عمل کریں اور دوسروں کو بھی صرف اسی کی دعوت دیں اور تمام فرقہ وارانہ کتابوں کو چھوڑ کر اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل شدہ قرآن مجید اور حدیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر ہی عمل کریں اور کروائیں اور تمام فرقوں سے علیحدہ ہو کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کے مطابق جماعت المسلمین میں شامل ہو جائیں اور دوسروں کو بھی اسی جماعت میں شامل ہونے کی دعوت دیں۔ آخر میں ہماری اللہ تعالیٰ سے یہ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ تمام فرقوں کو حق سمجھ کر متحد ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔

مرتبہ

03013291314

عبد الحمید

پتہ مسجد المسلمین ضلع شہداد کوٹ سندھ

فون: 074-4012991 موبائل 0333-7535346